کر لیڈر موصوف نے اپنے آپ کو راکھشسوں کے حوالے کر دیا کہ جن کی سرداری عوام نے تسلیم کر لی
تھی اور وصیّت کر دی کہ وہ اپنی قوم سے مایوس ہو چکا ہے، اس لئے وہ مرنا چاہتا ہے
لیکن وہ چاہتا ہے کہ مرنے کے بعد اُس کی لاش کو غلام سرزمین میں نہ دفنایا جائے بلکہ بحیرۂ
عرب کی موجوں کے حوالے کر دیا جائے۔ اس دردبھری وصیّت سے راکھشسوں کا سربراہ اتنا
متاثر ہوا کہ اُس نے اُس چھوٹے سے خطۂ اراضی کو اپنی مملکت کی حدود میں شامل کرنے
کے بعد اُس کا اندرونی انتظام اُسی لیڈر کے ہاتھوں میں دے دیا۔ اقتدار و انتظام سنبھالتے
ہی عظیم رہنما کے خاص پیروکاروں نے وہ اندھیر گردی مچائی کہ ساری قوم میں ہاہاکار مچ گئی۔
— چرند پرند، پشو، جانور سب گونگے ہو گئے۔ جب تمناؤں کا بستا شہر اُجڑ گیا اور ذہن و
دل کے لہلہاتے کھیت بنجر ہوئے تو قوم کا ایک وفد اپنے محبوب لیڈر سے ملاقی ہوا اور عرض
کیا "اے آقائے ملک و قوم! — ہم عزّت و آبرو حاصل کرنے کے لئے بتائے گئے اصولوں
اور دیگر رائج الوقت رسم و رواجوں سے اتنے کرب زدہ اور نڈھال ہو چکے ہیں کہ اب مرا ہی چاہتے
ہیں۔ لہذا آپ سے گزارش ہے کہ بعد از مرگ اپنی بدنصیب قوم کو بحیرۂ عرب میں بہا دیں تاکہ
آپ کا ستارہ بلند سے بلند تر رہے —" اور پھر..... روایت ہے کہ وہ قوم بحیرۂ عرب
کی موجوں میں بہا دی گئی۔

# دیواروں میں چھپی واسنا

ہر شخص دیواروں کا محتاج ہے۔ دیواریں...... تعلقات کے بیچ کھڑی کرنے کے لئے...... کمپلیکس کے سرائیوں میں حفاظت سے اُڑان بھرنے کے لئے۔ دیواریں، مقصد پورا ہونے کے بعد مکارانہ فطرت کی تسکین کے لئے...... اور دیواریں...... بہار رُت کو گونگی اور اندھی خزاں سے بچانے کے لئے...... دیواریں...... شبنم کے قطروں کے بچاؤ کے لئے جو ہاتھ لگتے ہی اپنی دوشیزگی گنوا بیٹھتے ہیں ــــ اگر بہار رُت کو دیوار کا سہارا نہ ملے تو اس کا بھی وہی حشر ہوگا جو آج اُس عورت کا ہے جس کے بے حس جسم کو کوؤں نے بُری طرح نوچ ڈالا ہے۔ اُس نے بڑی مشکل سے کوؤں کو اپنے جسم سے اُڑایا ہے۔ لیکن کوئے پھر کوتے ہیں، وہ لاوارث جسم کو دیکھ کر چیلوں اور گدھوں کو بھی دعوتِ طعام دے دیتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ عورت بھی ایک دیوار کی محتاج ہے۔ بہت زیادہ محتاج ــــ فطرت یزداں کی طرف سے

انسان کے لئے بخشش ہے۔۔۔ اسی لئے فطرت تبدیل نہیں ہوا کرتی۔ گوشت کو نوچنا۔۔۔ کوؤں کی فطرت ہے اور جیولر کی خواہش کرنا ہر عورت کی فطرت۔ اماں حوا کے سفر سے لے کر اس عورت کے سفر تک اس فطرت کی کرم فرمائی کی کئی کڑیاں ہیں۔ ان کڑیوں میں اُلجھ کر وہ عورت بھی مرادوں کی منزل سے کوسوں دور رہی ہے۔ پنچ تنتر میں ہے۔

"ایک خونخوار شیر بوڑھا ہونے پر گلے میں مالا ڈال کر پرہیزگار بن گیا اور جنگل کے ایک کونے میں بیٹھ کر پرماتما کی عبادت کرنے لگا۔ جب کوئی اکیلا دکیلا جانور شیر کے نیاز حاصل کرتے آتا تو وہ اسے ایک ہی جھپٹے میں ہلاک کر کے اپنا نوالہ بنا ڈالتا۔ ایک دفعہ ایک بلی نے شیر کے ڈھونگ کا ہر پردہ فاش کر دیا۔ وہ گھومتی گھامتی اُدھر سے گزری کہ اچانک اُسے ایک کنوئیں سے ہڈیوں کی بو آئی۔ اُس نے جب کنوئیں میں جھانکا تو اُسے شیر کی کرتوت کا پتہ چل گیا۔"

یہ قصہ تو بہت پُرانا ہے لیکن الفاظ تر و تازہ ہیں۔ ان میں صدیوں پُرانے لباس کی باس نہیں ہے۔ پرہیزگاری کی آڑ میں بوڑھے شیر آج بھی شکار کھیلتے ہیں۔ اور وہ عمر رسیدہ فنکار۔۔۔ جس نے اُس عورت کو سب سے پہلے شکار بنانے کے لئے اپنے فنکارانہ ترکش سے منقش تیر پھینکا تو وہ سیدھا اُس کے سینے میں پیوست ہو گیا۔

"تم بہت خوبصورت ہو۔ ہونہار ہو۔ قابل ہو۔ ہر موضوع پر کھل کر بات کر سکتی ہو۔ تمہارا مطالعہ وسیع ہے۔ آج کی نوجوان نسل میں اس چیز کی بہت کمی ہے۔ خاصکر لڑکیوں میں۔ بی اے۔ ایم اے اور پی ایچ ڈی کی ڈگری رکھتے ہوئے بھی موجودہ نسل صحیح ڈھنگ سے گفتگو نہیں کر سکتی۔ کسی بھی موضوع پر بات کریں۔ آپ نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں کو کورا ہی پائیں گے ۔۔۔ ایسے ماحول میں تم جیسی لڑکی کو دیکھ کر بہت خوشی

ہوتی ہے۔ یہ تمہاری قابلیت کا ہی نتیجہ ہے کہ آج اعلیٰ سرکاری عہدہ پر براجمان ہو۔"

"جی شکریہ!" دراصل اس میں ماحول کا بھی بہت دخل ہوتا ہے۔ میرے والد ملک کے مشہور وکیل تھے۔ انہیں ادب، فلسفہ اور تاریخ سے خاص لگاؤ تھا۔ میں بچپن سے ہی..... درسی کتابوں کے ساتھ ساتھ وہ کتابیں بھی پڑھ لیا کرتی تھی جو میرے والد پڑھنے کے لیئے لاتے تھے۔ اُن کی ذاتی لائبریری میں دو ہزار سے زائد کتابیں ہیں۔ میرے بھائی ایک مشہور انجینئر ہیں۔ ملک کی دشوار گزار سڑکیں اُنہی کی نگرانی میں تعمیر ہوئی ہیں۔ اس کے علاوہ وہ ایک ماہر آرٹیکیٹ ہیں۔ ہمارے شہر کی فلک بوس عمارتوں میں سے کم از کم ایک چوتھائی کے نقشے انہوں نے بنائے ہیں ــــ مجھے تاریخ اور فلسفے سے بے حد دلچسپی ہے....."

وہ باتیں کر رہی ہے..... بوڑھے فنکار کی ماہر نظریں اُس کے جسم کے ایک ایک زاویے کو ٹٹول رہی ہیں۔ اُس کی آنکھوں کے اندر چھپی ہوئی بھوک، تڑپ، آرزو..... پلکوں پہ آجاتی ہے اور کبھی کبھی پلکوں سے باہر بھی جھانک لیتی ہے۔

"اس سرکاری عہدہ پہ میں میرٹ کی وجہ سے آئی ہوں۔ میں نے کمپٹیشن میں حصّہ لیا اور ٹاپ کیا ــــ باقی آپ کی حوصلہ افزائی کا شکریہ۔ ہاں! آپ کے بیٹے کا کیس منظوری کے لئے بھیجا ہے۔ ہم نے سفارش کر دی ہے کہ آپ کا بیٹا آنتوں کا ماہر ڈاکٹر ہے اور مزید تعلیم کے لئے امریکہ جانا چاہتا ہے۔ چنانچہ ہمیں اُس کی خواہش کو دبانا نہیں چاہیئے۔ بلکہ اُسے جانے کی اجازت دے دینی چاہیئے تاکہ واپس آنے کے بعد وہ اپنے دیش واسیوں کی بہتر سیوا کر سکے ــــ"

مس نازیہ! اس سے ملو۔ یہ میرا بیٹا ہے ڈاکٹر مندال حیدر۔ کل اِس کا جنم دن ہے ہم تمہیں انوائیٹ کرنے آئے ہیں۔ کل رات تم ڈنر ہمارے ہاں ہی لوگی۔ میں نے اپنے گھر کا ایڈریس تو تمہیں بتا ہی دیا ہے۔

"لیکن........."

"لیکن وکین کچھ نہیں، تم مجھے بہت اچھی لگتی ہو۔ میں نے اپنے بیٹے سے تمہارا کئی بار ذکر کیا ہے یہ بھی تم سے ملنا چاہتا تھا۔ اس لئے یہ بھی ساتھ چلا آیا ___ اسی طرح تعلقات بڑھتے ہیں۔ ہاں! تم اپنے بڑے بھائی انجینئر صاحب کو بھی ساتھ لیتی آنا۔"

تعلقات بڑھتے گئے۔ آخر ایک دن بوڑھے فنکار کا چلایا ہوا تیر ٹھیک نشانہ پر جا لگا۔

"مس نازیہ! ہم چاہتے ہیں کہ تم ہمیشہ کے لئے ہمارے قریب آجاؤ۔ میرا بیٹا تم سے شادی کرنا چاہتا ہے وہ تمہیں بہت پسند کرتا ہے۔ دل و جان سے چاہتا ہے۔ میری پسند بھی صرف تم ہی ہو ___ تم اس سے کئی بار مل چکی ہو۔ اس کی خواہش ہے کہ وہ امریکہ جانے سے قبل ہی شادی کرے ___ " تمہاری مرضی کیا ہے۔

"مجھے تو کوئی اعتراض نہیں لیکن اس معاملہ میں آپ میرے بھیا سے بات کر لیں!"

___ مس نازیہ ...... مسز نازیہ منڈل حیدر بن گئی۔ بوڑھا فنکار بے حد خوش ہے اس میں نئی جوانی آگئی ہے۔ اس کے اندر جذب ہو چکی شوخیوں کو پر لگ گئے ہیں اور چمن پنجرے میں پھڑپھڑانے لگتے ہیں۔ وہ ہر رات کو نازیہ اور حیدر کے بیڈروم میں جھانکتا رہتا ہے۔ ان سوراخوں سے جو دکھائی نہیں دیتے ___ نازیہ اور حیدر اس کے لئے تسکین کا سامان پیدا کرتے رہتے ہیں۔ وہ نازیہ کے جسم کے زاویوں کا اندازہ لگاتا رہتا ہے اور پھر اپنے بدن کا بوجھ لے کر بیڈروم میں آجاتا ہے اور اپنے بستر کے پھیکے سفر پر گامزن ہو کر کروٹیں بدلتا رہتا ہے ___ اب ہر روز اس کے تن کے صحرا میں بگولے اٹھتے ہیں جنہیں ہر رات وہ راکھ میں ٹھنڈا کرتا ہے۔

___ پھر ڈاکٹر منڈل حیدر مزید تعلیم کے لئے امریکہ چلا گیا اور نازیہ اپنے دفتر کے بعد گھر میں بوڑھے فنکار کے ساتھ رہنے لگی۔ اور پھر ایک رات ..... نازیہ کے تپتے بیساکھ کو بوڑھا فنکار اپنے واسنا سے بھرے بن باس میں اٹھا کر لے گیا۔ وہ اپنے ہاتھوں اور اپنی باہوں میں چاند کو پکڑنے کی کوشش کرنے لگا۔ پر چاند اس کی انگلیوں سے پھسل جاتا۔ بار بار کی پھسلن

سے چاند نیچے گر گیا۔ اور بوڑھے فنکار کی مٹھی میں آگیا ـــــ وہ بولا" وہ مکان جس کی چھت پر برف پڑی ہو اُس کے اندر بھی آگ جلتی ہے۔"

بستر کے پھیکے سفر کی یاترا سپھل ہوئی۔ الاؤ روشن ہوا اور پھر اندھے کنویں میں جا کر بکھر گیا ـــــ اُس کے سلگتے جسم کو آنکھوں کا ساون رِم جھم سے ٹھنڈا کرنے لگا۔ اور پھر اُس نے بوڑھے فنکار کے مہذب ڈرائنگ روم سے نکل کر بار روم تک جانے میں کوئی ہچکچاہٹ محسوس نہیں کی پھر بھی وہ سلگتی رہی۔ اُبلتی رہی اور بکھرتی رہی ـــــ بوڑھا فنکار کسی اور تصویر کو مکمل کرنے میں مگن ہو گیا اور نازیہ جلتی تنہائی کو آتے جاتے موسموں میں گم کرنے لگی لیکن سورج چاند ستارے پی جانے کے بعد بھی وہ پیاسی رہی ـــــ بوڑھے فنکار نے اُسے بدچلنی کے گھوڑے پر سوار کر کے اپنے گھر سے روانہ کر دیا ـــــ نازیہ روایت سے نہیں ٹکرائی۔ اُس نے سماج کی فضول رسموں کو بالائے طاق رکھ کر سلگتی ویرانی کو اپنا نشیمن بنا لیا ـــــ اور پھر...... اُس کے نشیمن پر آئے دن بگولے حملہ کرتے رہتے۔ وہ ہر حملہ سہتی رہتی۔ دُکھ ایک پل کا بھی ہو تو عمروں لمبا ہو جاتا ہے۔ اور جب یہ طویل ہو تب یگوں میں پھیلنے لگتا ہے۔ یگوں میں پھیلے درد کے دریا کی لہروں کو شانت کرنے کے لئے وہ ایک دیوار کا سہارا ڈھونڈنے لگی تا کہ وہ قلعہ بند ہو جائے اور ہزاروں ہا منروں والے اور بے شمار ستم صیادوں سے بس آسیب پل پل اُس کا پیچھا نہ کر سکیں۔ لیکن اُسے ہر بار کچی دیواروں سے ہی واسطہ پڑتا جو مقصد پورا ہونے کے بعد ہی گر جاتیں ـــــ اور...... اُس کے نشیمن کے صحن میں پھر سے رستے بننے لگتے۔ ایک پائیدار دیوار کی خواہش میں وہ آج بھی بھٹک رہی ہے تن کا صحرا لئے۔ اور اِس صحرا کے لئے دکھائی دینے والا ہر نخلستان ایک سراب ہے۔

# آہ وزاریاں

جو بھی مائی جاناں سے پوچھتا "بہن! بہو کیسی ہے؟" ـــ وہ اُسے ٹالنے والا جواب دیتی۔
"ابھی تک تو اچھی بھلی ہے۔ آگے کا پتہ نہیں۔"
کبھی کبھار پاس پڑوس کی کوئی بوڑھی اُس کے ساتھ اپنی بہو کا دکھڑا رونے بیٹھتی
تو وہ اُسے ایک ہی جواب دیتی۔
"بہو بھی جبھی اچھی ہوتی ہے جب اپنا بیٹا اچھا ہو۔"
"ہاں بہن! تمہارے تو بھاگ اچھے ہیں۔ بہو بھی اچھی ملی ہے اور بیٹا بھی نیک و تابعدار۔"
مائی جاناں کی بہو سلیمہ اچھی کیوں نہ ہوتی۔ اُس نے تو آتے ہی اپنے ہاتھوں کی مہندی اور آنکھوں کا کاجل اِس گھر کے چولہے میں جلا دیا تھا۔ مائی جاناں کی لاڈلی بیٹی تو گھر کے کسی کام کو ہاتھ تک نہ لگاتی تھی ـــ بہو کے آنے سے پہلے گھر کا سارا کام مائی جاناں کو خود کرنا پڑتا تھا ـــ چولہا چوکا سنبھالنا، پانی بھرنا، گھر کی صفائی، کپڑے دھونا،

برتن صاف کرنا، جھاڑو دینا...... کیا کیا مصیبت جھیلنی نہیں پڑتی تھی ___ لیکن جب سے نازک اندام سلیمہ..... کیسی جنتی کار دیپ دھاک کے اِس گھر میں آئی تھی گھر کا نقشہ ہی بدل گیا تھا ___ دھوپ نکلتے ہی مائی جاناں کی چارپائی باہر آنگن میں بچھ جاتی۔ سارا دن وہ چارپائی پر بیٹھ کر حقہ پیتی رہتی..... سلیمہ پر حکم چلاتی رہتی ___ دن بھر کام کرنے کے بعد تھکاوٹ سے چور.... رات کو جب سلیمہ اپنے کمرے میں آتی تو ادھ مری سی پلنگ پر گر پڑتی۔ پر وہاں بھی اُسے آرام کم ہی نصیب ہوتا ___

"اے جی! آج مجھے سخت سر درد ہو رہا ہے۔ آج مجھ سے کام نہیں ہو سکے گا۔"

"تم ماں سے کہنا۔ وہ خود خالدہ سے کام کروا لے گی۔"

"اماں جی! آج میرے سر میں بہت درد ہو رہا ہے۔ مجھ سے اُٹھا نہیں جاتا۔"

"تو جاؤ، تم جا کر آرام کرو۔ ہم خود کام کر لیں گے۔ یہاں کام ہی کتنا ہوتا ہے ___ آج کی بہوئیں.... کام کرنے کو جی نہیں کرتا۔ کبھی سر درد کا بہانہ لے بیٹھتی ہیں اور کبھی پیٹ درد کا ___ ایک ہمارا بھی زمانہ تھا۔ کیا مجال تھی کہ بہو ساس سسر کے سامنے منہ کھولتی ___ اب تو زمانے کو ہی آگ لگ گئی ہے" ___ اور بیچاری سلیمہ پھر کام میں جُٹ گئی۔

___ "اے جی! میری ماں کہتی ہے کہ ان دنوں زیادہ بھاری کام نہیں کیا کرتے۔"

"تو میں کیا کروں۔ تم خود ماں سے کیوں نہیں کہتی ہو۔ وہ تمہاری بھی تو ماں ہے۔"

"آپ ہی کہہ دیں نا۔ اماں جی آپ کی بات مان لیتی ہیں۔"

"ماں جی! ماں جی۔" ___ "کیا بات ہے بیٹا۔"

"آج کل سلیمہ کو بھاری کام نہ کرنے دیا کریں۔ ڈاکٹر نے منع کیا ہے۔"

"اچھا بیٹا" ___ "کیسا بُرا زمانہ آگیا ہے۔ آج کل بیویاں..... خاوندوں کی آڑ میں شکار کھیلتی ہیں ___ توبہ! توبہ! ایسی بے شرمی ہمارے زمانے میں تو نہیں تھی۔ ڈیڑھ ڈیڑھ

میل سے پانی لانا پڑتا تھا۔ خدا کے فضل سے چھ چھ بچے جنے۔ کبھی کچھ نہیں ہوا۔ آج تو گھر گھر نلکے لگے ہیں۔ پھر بھی پانی کی بالٹی سے ڈر لگتا ہے ـــ خالدہ! او خالدہ..... کہاں مر گئی تو..... جانل سے پانی کا گھڑا بھر لا۔ سلیمہ بیچاری بھاری کام نہیں کر سکتی" ـــ پھر مائی جاناں کے گھر شہنائیاں بجنے لگیں۔ بھانڈ اور ہیجڑے ناچنے لگے۔ دوہری خوشی پر ـــ خالدہ کی شادی اور پوتا پیدا ہونے کی خوشی پر۔

ـــ "اٹھ سلیمہ اٹھ۔ چھوڑ اب بستر کو۔ ہم تو بچہ پیدا ہوتے کے پانچویں دن ہی کام کاج کرنے لگ پڑتے تھے۔ تمہیں تو اب دس دن ہو گئے ہیں..... پلنگ پہ لیٹے" ـــ اور سلیمہ کولہو کے بیل کی طرح گھر کے کام میں پھر مصروف ہو گئی ـــ کچھ عرصہ بعد جب خالدہ میکے آئی تو اس کا پاؤں بھاری تھا۔ ایک دن جب نہانے کے لئے وہ پانی کی بالٹی غسل خانہ میں لے جانے لگی تو مائی جاناں دوڑتی ہوئی آئی ـــ "ارے تجھے کہنا تھا۔ میں کیا مر گئی تھی بیوقوف! تجھے پتہ نہیں ان دنوں بھاری کام نہیں کیا کرتے" ـــ اور سلیمہ کی نظریں مائی جاناں کے چہرے پر اٹک گئیں ـــ مائی جاناں..... سلیمہ..... خالدہ ـــ ایک ساس.... ایک بہو..... ایک بیٹی ـــ پھر وہ نظریں آکاش میں کچھ ڈھونڈنے لگیں ـــ

# دشمن کون

---

"ہنس کے لیا تھا پاکستان، لڑ کے لیں گے ہندوستان"

"چاہے مار دو اپنی جان، مِٹ کے رہے گا پاکستان"

"اگر بھارت نے ہمارے کسی علاقہ پر قبضہ کرنے کی جرأت کی تو ہم بھرپور لڑائی چھیڑ دیں گے۔ پاک فوج کے شیر جوان ... دشمن کو مٹانے کے لئے پوری طرح تیار ہیں۔"

"اگر پاکستان نے بھارت کے ساتھ جنگ چھیڑنے کی حماقت کی تو یہ اُس کے گھر میں لڑی جائے گی اور اُسے تباہ و برباد کر دیا جائے گا" ۔۔۔ لیڈروں کے یہ بیان .... آج کل پاک اور بھارت کے ریڈیو اور اخباروں کی بڑی سرخیاں بن گئے ہیں۔ لیڈروں کے اِن بھاشنوں سے دونوں جانب جنگی جنون پھیل چکا ہے۔ جہاں جائیے ...... جنگ کی ہی باتیں سنائی دیں گی۔ ہماری فوجیں دشمن کی فوجوں کے مقابل کھڑی ہیں۔ سرحدی دیہات خالی کرائے جا رہے ہیں۔ بلیک آوٹ کی مشقیں کی جا رہی ہیں۔

ملک کا بچہ بچہ دشمن کو مٹانے کی قسم کھا رہا ہے۔

—— آج دیوالی کا دن ہے۔ ہم والنٹر کور کے کچھ ساتھی مٹھائی بانٹنے بارڈر پر گئے ہوئے ہیں.... گرڑ کھال جکر دبی اور مرٹھن کی سرحدی چوکیوں سے ہوتے ہوئے ہم سچیت گڈھ پہنچے۔ ہم نے دیکھا ہماری پوسٹ سے دشمن کی چوکی کچھ سو فٹ کی دوری پر ہے۔ اور سرحدی حفاظتی پولیس کے جوانوں کے بالکل سامنے سٹین گن کے سپاہی کھڑے ہیں۔

—— چوکی کا انچارج ہمارے سوالات کا جواب دے رہا تھا کہ......

"اوہ کافرا...... او بے کافرا...." پار سے کسی نے آواز دی۔

"آج دیوالی ہے۔ مٹھائی نہیں کھلاؤ گے؟"

"او بے مسلے.... تم لوگوں نے ہمیں مٹھائی کھلانے کے قابل رکھا ہی کہاں ہے تمہارے فوجی حاکم تو آئے دن لڑائی کی دھمکیاں دے رہے ہیں۔"

"رہنے دو یار، رہنے دو۔ کم کوئی بھی نہیں کر رہا بھئی۔ باقی ہم تو ٹھہرے حکم کے غلام۔ خیر چھوڑو ان باتوں کو.... ہمیں مٹھائی کھلانے ہو یا نہیں...." اور وہ ہنس پڑا۔

"ہاں بھائی! کیوں نہیں کھلائیں گے۔ ابھی منگواتے ہیں۔"

"ہاں دیکھو یار.... کیلے ضرور منگوا لینا۔" وہ اپنی چوکی کی طرف جاتے ہوئے بولا

"صوبے دار صاحب! یہ کون تھا؟" میں نے چوکی افسر سے پوچھا۔

"دوست! یہ پاکستانی چوکی کا انچارج ہے۔ بٹوارے سے پہلے ہم ایک ہی گاؤں میں رہا کرتے تھے۔ بہت پیارا شخص ہے۔ اپنا یار بیلی ہے۔ ہر عید کو ہمیں مٹھائی اور کینو کھلاتا ہے۔ آج کل ذرا سختی ہو گئی ہے۔ ورنہ ہم اکھٹے والی بال بھی کھیلتے ہیں۔

ہمارے دیکھتے ہی دیکھتے چوکی انچارج نے سپاہیوں سے دو دو روپے چندہ اکٹھا کیا اور ایک سپاہی کو کیلے اور مٹھائی خریدنے شہر بھیج دیا۔ ایک آدھ گھنٹے بعد وہ سپاہی شہر سے واپس آ گیا۔

"اُدیے مختارے! آؤ بھی آؤ! مٹھائی کھالو۔" "کیا لے آئے ہو مٹھائی۔"؟

"ہاں ہاں! لیکن میں خود بانٹوں گا۔"

"نہیں رچھپال ے۔ ایسا ممکن نہیں۔ تم تو جانتے ہو کہ آج کل سخت آرڈر ہیں پر تم کیلے اور مٹھائی گیٹ تک لے کے آسکتے ہو۔"

رچھپال مٹھائی اور کیلوں سے لدی ہوئی ٹوکری لے کر گیٹ تک گیا۔ دونوں بڑی گرم جوشی سے گلے ملے۔ میں نے دیکھا کہ وہ نہیں مل رہے تھے۔ بلکہ اُن کی تہذیب گلے مل رہی تھی۔ اُن کے دِل گلے مِل رہے تھے۔ وہ دِل جو ایک ہی مٹی سے بنے ہیں۔ دونوں کی آنکھوں سے راوی اور چناب بہنے لگے۔ مختارے نے بھی کِنوؤں کا ٹوکرا رچھپال کو دیا۔ اور پھر دونوں اپنے اپنے ملک کی سرحد کے اندر آ گئے۔ اس سرحد کے اندر۔ جہاں سے بہت دور..... شہروں میں لیڈر دشمن کو تباہ اور برباد کرنے کے نعرے لگا رہے ہیں۔

# دھرتی روتی ہے

بکری کی کوکھ سے پیدا ہوتے ہی معصوم اور پیارے میمنے نے جو میمیانے کی پہلی آواز نکالی۔ اُس پر بستی کے رہنے والوں میں ایک عجیب بحث چھڑ پڑی۔ کچھ عقلمند جانور کہنے لگے کہ یہ معصوم دُنیا کی بے ثباتی پر رو دیا ہے کچھ نے میمنے کے میمیانے کو فطری عمل قرار دیا۔ بھیڑیئے جو گنتی میں تو بہت کم تھے لیکن اپنی مکارانہ چالوں کی وجہ سے جنہوں نے بستی میں دہشت پھیلا رکھی تھی کہنے لگے۔

"اِس میمنے نے گالی دی ہے۔ یہ بدیشی نسل کا میمنا ہے۔ اِن کی ساری نسل غدار ہے یہ کھاتے ہمارا ہیں اور گُن دوسری بستی والوں کے گاتے ہیں۔ اِن کے من کالے ہیں۔ یہ اپنی الگ حیثیت کو قائم رکھنا چاہتے ہیں۔ یہ قومی دھارے میں ختم ہونا نہیں چاہتے۔ یہ ہمیں اور ہماری بستی کو تباہ کرنے کی سازشیں کرتے رہتے ہیں۔ اِسی لئے تو یہ ہماری پراچین سبھیتا کو نہیں اپناتے۔ انہوں نے ودیشی تہذیب کو گلے لگا رکھا ہے۔ اُن کی شدھی کرنا لازمی ہے۔ اور آپ نے دیکھ ہی لیا کہ پیدا ہوتے ہی اِس میمنے نے گالیاں بکنا شروع کر دی ہیں۔" بستی میں رہنے والے سمجھ بوجھ کے مالک دوسرے بکروں میں سے ایک بولا

"بھائیو! ان پر کیوں شک کرتے ہو۔ ان کے ساتھ نفرت اچھی نہیں۔ یہ بھی تو ہماری طرح ہیں۔ ہماری اپنی نسل سے ہیں۔ ہمارا اپنا خون ہیں۔ صدیوں سے ہمارے ساتھ رہتے چلے آرہے ہیں۔ ہمارا دکھ سکھ سانجھا ہے۔ ہم نے مل کر ایک نئی تہذیب کو جنم دیا ہے۔ ہماری زبان ایک ہے۔ کلچر ایک ہے۔ اِس بستی میں رہنے والے ہم سب بھائی بھائی ہیں۔ تم کیوں ان کی بربادی چاہتے ہو۔"

ایک بھیڑیا غصے سے آنکھوں سے گھورتے ہوئے اُس بکرے سے پوچھنے لگا۔

"بستی کی تقسیم کس نے کرائی۔"

"ہم سب نے مل کے۔ ہماری تنگ نظری اور ان کے کٹرپن نے۔ ہمارے چودھریوں کو راج سنگھاسن چاہئے تھا۔ اُس وقت سب لالچی بنے ہوئے تھے۔ اس میں ہم سب برابر کے قصوروار ہیں۔ صرف ان کو ہی اپرادھی نہیں ٹھہرایا جا سکتا۔ ہماری تنگ نظری اور غلط سوچ کا یہ نتیجہ ہے کہ ہماری اپنی ہی نسل کے وہ کمزور مویشی جن کو ہم نے صدیوں سے غلام بنا رکھا ہے اب ہمارے ظلم و ستم سے تنگ آکر ہمیں چھوڑ رہے ہیں۔ ہم سے بغاوت کر رہے ہیں۔ اِس لئے سب کے ساتھ مساوی سلوک روا رکھو بھائیو۔ سب کو اپنا سمجھو۔ تبھی یہ بستی طاقتور اور خوشحال بن سکتی ہے۔"

"اِس بکرے کا دماغ خراب ہو گیا ہے۔ اِسے نکال دو یہاں سے۔ یہ اُن بکروں کا ایجنٹ ہے۔ کئی بھیڑیئے گرجنے لگے۔"

—— میں یہ سب سنتی رہتی ہوں۔ مجھے اِن بھیڑیوں کی نا سمجھی پر رونا آتا ہے۔ پر میں رونے کی بجائے ہنستی ہوں۔ کھِل کھِلا کے۔ میرے قہقہے جب بستی میں گونجتے ہیں تو بھیڑیوں کے دِلوں میں تیر چبھنے لگتے ہیں۔ وہ مجھے گھورنے لگتے ہیں۔ مجھے لگتا ہے کہ وہ میرا گلہ گھونٹ دیں گے۔ کئی بار انہوں نے میرا گلہ دبایا بھی ہے۔ میرے سہاگ کے سبھی کپڑے اُتار کے میرے شریر کو ننگا کیا ہے۔ میرے پھول سے جسم پر انہوں نے اپنے قلم کی گندی سیاہی تھوپی ہے۔ میری خوبصورتی کو مٹانے کے لئے ...... کئی بار ان بھیڑیوں نے میری عزت لوٹی ہے۔ میرے وجود کی دلکش عمارت

کو کھنڈر بنانے میں انہوں نے کوئی کسر باقی نہیں چھوڑی۔ اِن کو جب بھی موقع ملتا ہے، یہ میری عزت سے کھیلتے رہتے ہیں ــــ اور آج بھی میں اِن بھیڑیوں کی آنکھوں میں خون اُترا ہوا دیکھ رہی ہوں ــــ میں سہم گئی ہوں۔ چپ چاپ بستی کے ایک کونے میں بیٹھی خیالوں کے گہرے سمندر میں ڈوب گئی ہوں۔ اُس سمندر میں۔۔۔ جہاں میں نے حادثوں کے کئی تھپیڑے کھائے ہیں۔ کئی طوفان دیکھے ہیں ــــ میں نے کبھی بستی کو دُلہن کی طرح سجا ہوا دیکھا ہے۔ اور کبھی بیوہ کے سہاگ کی طرح اُجڑا۔ یہاں کئی درندے آئے۔ جنہوں نے میرے گہنے لوٹے۔ مجھے ننگا کیا۔ مجھ سے بلات کار کیا۔ مجھے جی بھر کے لوٹا۔ اور کئی سنت، پیر فقیر، درویش بھی آئے۔ جنہوں نے اپنے نور کی چادر سے میرے ننگے شریر کو ڈھانپا۔ انسانیت کی عظمت کے چراغ جلائے۔

میرا نام گنگا جمنا ہے۔ جانے میرے ماں باپ نے میرے نام کے ساتھ دیوی لفظ کیوں نہیں لگایا۔ شاید ان دنوں اِس پوِتّر شبد کو استعمال ہی نہیں لایا جاتا تھا ــــ مجھے ٹھیک طرح سے یاد نہیں لیکن میری عمر شاید ہزاروں سال سے بھی زیادہ ہے۔ میں نے اس بستی پر موہنجوداڑو کی تہذیب دیکھی ہے۔ میں نے دراوڑوں کا عروج و زوال دیکھا ہے۔ میں نے آریوں کا اس بستی میں سواگت کیا ہے جو اپنے ساتھ علم و حکمت کے خزانے لائے تھے اور جو آج بھی اس بستی کی بنجر زمین میں دفن ہیں۔ میں نے عربوں کی دلیری، پٹھانوں اور مغلوں کی شجاعت دیکھی ہے۔ میں نے یہاں کئی قوموں کو اُبھرتے اور ڈوبتے دیکھا ہے۔ میں نے اشوک کا زمانہ دیکھا ہے۔ موریہ عہد اور اکبر کا راج دیکھا ہے۔ میں نے رام اور سیتا کے چرن چھوئے ہیں۔ مجھے کرشن کی مُرلی نے مست بنایا ہے۔ میں نے گوتم، نانک اور چشتی کو دیکھا ہے۔

ــــ میں یہ زمانہ بھی دیکھ رہی ہوں۔ انسانیت کا خاتمہ دیکھ رہی ہوں، حیوانیت کا عروج دیکھ رہی ہوں۔ میں جھگڑے ہی جھگڑے دیکھ رہی ہوں، دھرم کے نام پر نسل کے نام پر۔ علاقے اور زبان کے نام پر ــــ اونچ اور نیچ کے نام پر باغ کو اجڑتے دیکھ رہی

ہوں۔ ہر سُو پھیلے دھوئیں کو دیکھ کر میری آنکھیں پتھرا گئی ہیں۔ اب اِن میں آنسو نہیں ہیں۔ میں اب پگلی کی طرح بات بات پر ہنس پڑتی ہوں۔ میری بے بسی نے مجھے پاگل بنا دیا ہے۔ ہاں! میں پاگل ہوں۔ اور پاگل پن میں ہنس رہی ہوں ..... بھیڑیوں کے فیصلے پر۔ وہ کہہ رہے ہیں۔

"یہ بدنیتی نسل کے میمنے ماں کی کوکھ سے ہی غداری کا سبق پڑھ کے نکلتے ہیں۔ لہٰذا اِس میمنے کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے جائیں۔ اور اگر کوئی ہمارے فیصلے کے خلاف آواز اٹھائے تو اُس کو بھی ختم کر دو۔ ان کا خون بہا دو۔" ہاں اِن کا خون بہا دو۔ کیونکہ اِن کا لہو ...... لہو نہیں ہوتا —— پانی ہوتا ہے۔

# بجھا چراغ

یا اللہ! میں نے کون سے گناہ کئے ہیں کہ اِن پہاڑوں کی خاک چھاننی پڑ رہی ہے۔ راستہ ہے کہ ختم ہونے میں ہی نہیں آتا۔ ہم ٹھہرے شہری بابو! اگر آدھا کلو میٹر کا سفر بھی کرنا ہو تو سکوٹر، رکشا یا ٹیکسی کے بغیر قدم بھی نہیں اُٹھاتے، پر اب تک چالیس کلو میٹر سے بھی زیادہ پہاڑی راستہ پیدل کر چکا ہوں، لیکن وہ گاؤں ابھی تک نہیں آیا، جہاں میری الیکشن ڈیوٹی لگی ہے۔ چیڑ، دیودار، پھلائی، سنبل کمبلا، ورٹاہلی سے بھرے جنگلوں میں پگڈنڈی بل کھاتے ناگ کی طرح ڈس رہی ہے۔ انہیں پلاسو اور شہر گڈھی ندیاں اپنے عاشق چناب سے ملنے کے لئے تڑپ رہی ہیں۔ دور سامنے ... کوثر ناگ کا نیلا پانی سورج کو نہلا رہا ہے۔ ریپر پنجال نے اپنے جسم پر برف کی چادر اوڑھ رکھی ہے۔ سردی اتنی شدید ہے کہ کانگڑی جم جائے۔ مگر سہارٹھ دیول اور لڈ کی پگڈنڈیوں نے میرا خون جمنے نہیں دیا۔ میرا جسم پسینے سے شرابور ہے۔ اور میں چل رہا ہوں۔

مجھے گھر سے نکلے آج سات دِن ہوئے ہیں۔ مجھے اسمبلی کے حلقہ گلاب گڈھ کے پولنگ

سٹیشن نمبر 82 کا پریزائیڈنگ آفیسر لگایا گیا ہے۔ اڈنا مس میں ریٹرننگ افسر کی طرف سے ضروری احکامات اور الیکشن کا سامان لینے کے بعد میں اپنے پولنگ سٹیشن شہروں کی طرف چل پڑا ہوں۔ مہور سے میرے ساتھ گاؤں کا چوکیدار اور دو پولنگ افسر بھی آملے۔ یہ دونوں سکول ماسٹر ہیں۔ اِسی علاقہ کے رہنے والے۔ میرے پوچھنے پر وہ اپنے علاقہ کے بارے میں بتانے لگے۔

"بابوجی! بھوک اور بیماری ہمارے لوگوں کو ورثہ میں ملی ہے۔ زمین کی فصل پٹواری سے لے کر تحصیلدار کی بھینٹ چڑھ جاتی ہے۔ پہلے جاگیرداری نظام چلتا تھا اب یہاں تحصیلداری نظام چلتا ہے۔ اِکادُکا کہیں کوئی ڈسپنسری بھی ملتی ہے لیکن دوائیوں کے بغیر۔ نیم حکیم کمپونڈروں کو یہاں ڈاکٹر کہتے ہیں جو اوّل تو ڈسپنسریوں میں ہوتے ہی نہیں اور اگر خدانا خواستہ کبھی ڈیوٹی پر حاضر بھی ہوں تو بیمار کو دیکھنے یا دوائی دینے سے ہی انکار کر دیتے ہیں۔ ہاں! اگر کوئی دیسی گھی، کمبل یا مرغا ان نام نہاد ڈاکٹروں کو پیش کرے تو اُس بیمار کو ایک ایسا ٹیکہ لگاتے ہیں کہ سارے دُکھ دور ہو جائیں۔ بیماری کا نام نشان نہ رہے۔ دیکھئے بابوجی! ہمارے یہ مکان۔"

وہ راستے میں بنے کچے مکان مجھے دکھانے لگا۔

"ایک ہی کمرے میں گھر کے سارے افراد بھی رہتے ہیں اور مال مویشی بھی۔ تعلیم نہ ہونے کے برابر ہے۔ ہماری تقریباً ساری آبادی اَن پڑھ ہے۔ بابوجی! ہمیں آزاد ہوئے ۲۵ سال ہو گئے ہیں۔ ہمارے ملک میں جمہوریت ہے۔ ہر پانچ سال کے بعد یہاں چناؤ ہوتے ہیں۔ ہمارے اپنے نمائندے حکومت کرتے ہیں..... پھر یہ بھوک بیماری اور بے روزگاری کو دور کیوں نہیں کرتے۔ اِن کے کھوکھلے نعرے سادہ لوح بندوں کو ورغلانے کے لئے ہی کیوں ہوتے ہیں۔ کب مِٹے گی غریبی؟ ہم تو غریب کو ہی مٹتے دیکھ رہے ہیں۔ بابوجی! دوسرے ملکوں کے لوگوں کو اُن کا حق دِلانے کے لئے زوردار آوازیں بلند کرنے والے اپنے لوگوں کو..... کب اُن کے حقوق بخشیں گے۔

— ہمارے ووٹ .... اور ہماری سادگی کے ٹھیکیدار ..."چڑھتا سورج" "ہاتھ" "سائیکل" "ہلدھر کسان" "چرخہ" — "چڑھتا سورج .... ترقی کی نشانی، ووٹ کا حقدار .... چڑھتا سورج۔ آپ کے سارے مسئلے حل ہوں گے" گائے اور بچھڑا ..... غریبی مٹانے اور دیش کو بچانے کے لئے اپنا قیمتی ووٹ گائے اور بچھڑے کو دیں" "تانا شاہی مٹانی ہے، ہلدھر پر مہر لگانی ہے" یہ تقریریں سُن سُن کر تو ہمارے کان پک گئے ہیں لیکن ہمیں عزت کا مقام ملا ہے نہ ہماری غریبی دور ہوتی ہے"

"پر یہ کیونکر دور ہو گی ماسٹر جی؟" میں نے پوچھا۔

"بابو جی! ہمیں امیر غریب کا فرق مٹانے کے لئے کچھ کرنا ہو گا۔ کوئی ٹھوس تبدیلی لانا ہو گی۔ میرا مطلب ہے ......" دوسرے ماسٹر نے اُس کی بات کاٹ دی اور بولا۔

"بابو جی! ہمیں سارا نظام بدلنا ہو گا۔ ہمیں ایک نیا انقلاب لانا ہو گا۔"

"پر انقلاب کے نعرے تو پہلے بھی گونجتے تھے۔ سماج واد کا راستہ تو پہلے بھی دکھایا جاتا تھا مگر کیا انقلاب آیا؟" "ہے انقلاب ..... بابو جی! جبھی آئے گا، جب عوام ذہنی اور جسمانی طور پر تیار ہوں گے۔ جب انسانی ضمیر جاگے گا — ہمیں عوام کو تیار کرنا ہو گا — اِس نظام کے خلاف .... جس نے زندگی کو سخت پریشان بنا دیا ہے۔ ہمیں لوگوں کو اچھے اور بُرے کی تمیز سکھانا ہو گی۔ آج سارے دیش میں بے چینی پھیلی ہوئی ہے۔ سکے کا پھیلاؤ، روپیہ کی قیمت نہ ہونے کے برابر، مہنگائی، آئے دن قیمتوں میں اضافہ، کمر توڑ ٹیکس، اشیائے ضروریہ کا کال۔ یہ سب کچھ اِس گندے نظام کی دین ہے۔ یہ سب بدلنا ہو گا۔ ہمارا سیاسی نظام سودے بازی کی دین ہے۔ سودے بازی .... سرمایہ دار اور جمہوریت کا ڈھول پیٹنے والوں کے درمیان۔ سود لطے ہوتا ہے .... غریب کا خون نچوڑنے کا۔ بابو جی! یہ سرمایہ دار جمہوریت کے اَن داتا ہیں۔ یہ عوام

کُنندہ دیکھنے والے دیتے ہیں۔ یہ چناؤ کے خریدار ہیں۔ یہ پیسہ دیتے ہیں.... سو گنا سود پر.... اور ایسے چندہ کا نام دیا جاتا ہے — کچھ نوکریاں، کچھ سکول، کچھ ڈسپنسریاں، کچھ سڑکیں اور..... کچھ اور وعدے — اس طرح الیکشن ختم اور جمہوریت زندہ باد۔"

یہی باتیں کرتے کرتے ہم اپنے پولنگ سٹیشن پہنچ گئے — آج پولنگ کا دن ہے۔ لوگ ووٹ ڈالنے آرہے ہیں۔

"بیٹا! ہم کہاں مہر لگائیں۔"

"جہاں تمہاری مرضی بابا۔"

"ہمیں کیا پتہ۔ تم جہاں چاہو بابو، خود لگالو۔"

"او بھائی، مہر ووٹ والے کاغذ کی پچھلی طرف نہیں لگاتے۔ یہ سامنے جو چار نشان دکھائی دے رہے ہیں نا، اِن میں سے اُس نشان پر مہر لگادو، جہاں تمہاری مرضی ہو۔"

"ہماری کیا مرضی صاحب! جہاں جناب فرمائیں گے، وہاں لگادوں گا۔"

"مجھ کو سرپنچ نے کہا ہے کہ مہر گائے اور بچھڑے پر لگادو۔ کہاں ہے بابو، گائے اور بچھڑا۔ مجھے دکھانا، ذرا جلدی۔ گھر میں بھینس بھوکی ہے۔"

دُنیا کی سب سے بڑی جمہوریت میں چناؤ ہو رہے ہیں۔ لوگ ووٹ ڈال رہے ہیں۔ اپنا قیمتی ووٹ۔ آزادی، لوک راج، خوشحالی کی نشانی......"

"بابو جی! ہمیں ایک نیا انقلاب لانا ہوگا۔"...... "ہم کو یہ نظام بدلنا ہوگا...."! اور میں کرسی پر بیٹھا اپنی ڈیوٹی دے رہا ہوں۔

# آئینہ جھوٹ بولتا ہے

---

رشوت کو روکنے کے لیے ہر چناؤ کے بعد نئی کوششیں کی جاتی ہیں — اب کی بار پردیش کے سارے سرکاری ملازمین کو ایک جگہ پہ جمع کیا گیا — ہندوؤں، مسلمانوں، سکھوں، بودھوں اور عیسائیوں کو اُن کے عقیدے کے مطابق حلف دلایا گیا کہ وہ آئندہ رشوت نہیں لیں گے اور ایمانداری کے ساتھ اپنے سرکاری فرائض انجام دیں گے۔

حلف اُٹھانے کے کچھ ہی روز بعد مرزا اشرافت علی نے شری سوم ناتھ شاستری کی جگہ کنچن پور کے منصوبہ بندی افسر کا عہدہ سنبھالا۔ اُنہوں نے سارے علاقہ کا طوفانی دورہ کیا۔ لوگوں کی شکائتیں سُنیں۔ وہاں ہوئے ترقیاتی کاموں کا جائزہ لیا..... مگر اس پہاڑی علاقے کی ترقی اور خوشحالی کے لیے کئے گئے سبھی کام..... اللہ دین کے طلسمی چراغ کی طرح غائب تھے..... اور دفتر کی فائلیں پکار پکار کر..... کُھل جا سم سم کہہ رہی تھیں۔

مرزا اشرافت علی — علی بابا کی طرح دھڑا دھڑ چالیس چوروں کے کارنامے پڑھنے لگے۔

"پرائمری سکول کی پختہ عمارت کے لئے...... تیس ہزار روپے"

"پینے کے لئے پانی کا کنواں کھودنے پر...... سات ہزار روپے"

"پنچایت گھر بنانے کے لئے ........ دس ہزار روپے"

"ندی پر لکڑی کا چھوٹا پل بنانے کے لئے...... پانچ ہزار روپے"

"کام پورے ہو چکے ہیں اور رقم ادا کی جا چکی ہے"

مرزا جی کاغذی ہیرا پھیریاں دیکھ کر مسکرائے...... اور سوچنے لگے ــــ رشوت اور غبن سرکار کی طرف سے سنگین جرم قرار دیئے گئے ہیں جن کی سزا دس سال تک ہو سکتی ہے اور جرمانہ الگ ــــ اگر وہ سوم ناتھ شاستری کے خلاف کیس بنا کر اوپر بھیج دیں تو......؟...... نہیں نہیں! بیچارہ غریب افسر مارا جائے گا۔ مرزا شرافت علی ہنس پڑے اور پھر...... انہوں نے اپنے کلرک کو بلایا اور اس پسماندہ پہاڑی علاقہ کی ترقی کے لئے بڑی شرافت اور ایمانداری سے ایک نیا منصوبہ تیار کروایا ــــ اور اپنے بڑے دفتر کو منظوری کے لئے بھیج دیا۔

"پینے کے لئے پانی کا کنواں کھودنے اور اسے پختہ بنانے پر...... پندرہ ہزار روپے"

نوٹ:۔ پہلے کھودے گئے کنوئیں کے پانی میں زہریلا مادہ پایا گیا تھا اور ڈاکٹری رپورٹ کے مطابق اُس کنوئیں کے پانی سے لوگوں میں انتڑیوں کی بیماری پھیلنے کا زبردست خطرہ پیدا ہو گیا تھا۔ لہذا کنواں مٹی سے بھر دیا گیا۔ ڈاکٹری رپورٹ کی نقل شامل کی جا رہی ہے۔

"پنچایت گھر اور سکول بلڈنگ کی مرمت کے لئے...... دس ہزار روپے"

نوٹ:۔ دونوں عمارتوں کی چھتیں قیامت خیز برسات کی وجہ سے ڈھ گئی ہیں۔ اور دیواروں کے گرنے کا بھی سخت خطرہ ہے۔

ندی پر آمد و رفت کے لئے ایک پختہ پل بنانے کے لئے...... پچاسی ہزار روپے

نوٹ:۔ لکڑی کا وہ چھوٹا پل جو پچھلے سال ندی پر بنایا گیا تھا،.........

......تھا برسات کے کارن ندی میں آئی طوفانی باڑھ میں بہہ گیا ہے۔ مقامی لوگوں
کو ندی کے آر پار آنے جانے میں بڑی تکلیف اٹھانا پڑتی ہے۔ عوام کا زوردار مطالبہ
ہے کہ اب کے ندی پر پختہ پل بنایا جائے۔"

ــــــ متعلقہ محکمہ کے بڑے افسروں نے ضروری جانچ پڑتال کرنے کے بعد
نئے منصوبہ کی منظوری بھی دے دی۔ ......

# اُجالے کی تاریکی

---

"آج کی دنیا میں ایمانداری سب سے بڑا جرم ہے" پریتم سنگھ سوچنے لگا۔ اُسے آج اپنی ایمانداری کا صلہ ملا تھا۔ کاغذ کا ایک چھوٹا سا پرزہ۔ سچائی اور فرض شناسی کا انعام — ملازمت سے اُس کی برطرفی کا آرڈر۔ اُس نے حکم نامہ پڑھا اور مسکرا دیا۔ اُس کے چہرے پر مایوسی یا پریشانی کی کوئی نشانی نہ تھی۔ اُس نے کاغذ کے اِس پُرزے کو تہہ کر کے جیب میں رکھ لیا اور اپنے قدم گھر کی جانب بڑھا دیئے۔

اُس نے اپنا کمرہ کھولا۔ ایک نظر اُس کا جائزہ لیا۔ کمرے پر اُداسی چھائی ہوئی تھی۔ وہ مسکرایا جیسے کہہ رہا ہو کہ اِس خزاں آلود زندگی کا ساتھی اب یہی کمرہ ہی تو ہے۔ ویسے اب اِس ویران کمرے میں رکھا ہی کیا تھا۔ چند سہانے خواب... چند دِل خراش تعبیریں — وہ سامنے دیوار پر ٹنگی ہوئی گورو نانک جی کی تصویر دیکھنے لگا۔ جن کی آنکھوں سے نور برس رہا تھا۔ سچائی کا نور، حق و صداقت کا نور، جن کی پوتر بانی کا پاٹھ کرتے ہوئے اُس نے سچائی اور ایمانداری کی ڈگر اپنائی تھی۔ یہ ساتھ والی تصویر اُس کی ماں کی ہے۔ ایک آدرش ماں کی۔ جس کی تعلیم و تربیت

کی قیمت آج اُس کے جیب میں تھی۔ اُس کی نظر دوسری دیوار پر لٹکے فریم پر پڑی جس میں سے کلونت سنگھ مسکرا رہا تھا۔ ہاں! کلونت سنگھ۔ اُس کا دوست۔ اُس کی نظریں میز پر پڑی اُس عورت کی تصویر پر ٹھہر گئیں جو اُس کی اپنی تصویر کے پہلو میں تھی ـــــ امرجیت کور ـــــ اُس کی بیوی۔

اُس نے کمرے کا دروازہ بند کر لیا اور چارپائی پر دراز ہو گیا۔ اُس کی پُرسکون آنکھیں اپنی حیات کی کتاب پڑھنے لگیں۔ اوراق پلٹنے لگے۔

ـــــ پریتم سنگھ ایک معصوم لڑکا اپنی ماں کے پاس بیٹھا ہے۔ ماں اُسے سکھا رہی ہے۔ "بیٹا! ایمانداری ایک حسین زیور ہے۔ نیک اور سچا انسان دُنیا میں ہمیشہ سرخرو رہتا ہے۔ کبھی جھوٹ نہ بولنا۔ جھوٹے انسان دُنیا میں ذلیل رہتے ہیں۔ غریبوں اور مظلوموں کی سیوا کرنے والے پرماتما کے گھر ہمیشہ خوش رہتے ہیں۔ تم بھی ایمانداری کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑنا۔"

ـــــ پریتم سنگھ نے بی۔ اے کر لیا ہے۔ وہ اب جوان ہے۔ زندگی کے نشیب و فراز کو تکتا ہے۔ ہنسی خوشی دن گزر رہے ہیں...... لیکن یہ کیا ہو گیا۔ انسانیت پیروں تلے کچلی جا رہی ہے۔ خون پانی کی طرح بہہ رہا ہے۔ مظفر آباد کی حسین بل کھاتی ندیوں کا شفاف پانی انسانی خون سے رنگا جا رہا ہے۔ ہم سکھ ہیں۔ تو کیا ہوا؟ انسان ہی تو ہیں۔ اُسی خدا کی مخلوق ہیں جس نے اِن درندوں کو بھی بنایا۔ کیا یہی اِن کا مذہب سکھاتا ہے...... نہیں۔ نہیں.... ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا۔ مذاہب تو انسانیت کے رکھوالے ہیں پھر یہ کُشت و خون کیوں؟

ـــــ طوفان تھم چکا ہے ـــــ پریتم سنگھ سرینگر کے مہاجر کیمپ میں ہے۔ آج والدین کا کوئی پتہ نہیں۔ دُنیا میں اب اُس کا کوئی بھی نہیں ـــــ مہاجروں کو کیمپ میں ہر طرح سے تحفظ دیا گیا ہے ـــــ پھر سے بسانے کی سہولیات دی جا رہی ہیں۔ روزگار دیا جا رہا ہے۔

ـــــ پریتم سنگھ بھی محکمہ جنگلات کے رینج افسر کی ٹریننگ کے لئے جا چکا ہے۔

ـــــ دو سال کی تربیت کے بعد آج اُس کا تقرر پنجال رینج میں ہوا ہے ـــــ

وہ رینج کے ہر کمپارٹمینٹ کا معائنہ کر رہا ہے۔ قومی سرمایہ کی بربادی کا نظارہ اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا ہے۔ اکثر درختوں کی کٹائی بلا اجازت ہوئی تھی۔ اُس نے اپنے عملے کو حق گوئی اور نیک چلنی کا درس دیا۔ لیکن اُس کی باتیں کسی کو سننا کب گوارا تھیں۔ اُس کا عملہ و افسران سبھی اُس سے نالاں ہونے گئے۔

—— پریتم سنگھ کی شادی ہو چکی ہے۔ امرجیت کور سے ..... امرجیت .... کانٹوں سے سجا ہوا ایک پھول۔ جس نے آتے ہی اُس کی سکون پرور زندگی میں کانٹے بچھانے شروع کر دیئے —— امرجیت کور —— فیشن پرست، بناؤ سنگار کی دائمی مریض۔ لُوس کی رسیا۔ پریتم سنگھ کی ساری تنخواہ فضول خرچی کی نذر ہونے لگی۔ وہ تنگ دست ہوتا گیا۔ اسے کئی بار خیال آیا۔

"ہوں! میں بھی رشوت لوں۔ کیا ساری پارسائی میرے لئے ہی ہے؟..... نہیں نہیں..... یہ کبھی نہیں ہو سکتا۔ میری ماں نے مجھے ہمیشہ راستی کی تعلیم دی۔ میں کبھی ایسا سوچ بھی نہیں سکتا۔"

وہ امرجیت کو سمجھاتا۔

"انسانی زندگی کے لئے روٹی اور کپڑا بنیادی ضرورت ہے۔ وہ ہمیں میسر ہے۔ اور ہمیں کیا چاہیئے۔ تم یہ فضول خرچی چھوڑ دو۔ پیسے کی بچت کرو۔ کچھ آگے کا بھی سوچو۔"

"کیا میں نے آگے کا ٹھیکہ لے رکھا ہے۔ یہی دن تو ہیں کھانے لگانے کے۔ تمہیں میری ہر بات بُری لگتی ہے۔ میں اگر اتنی ہی بُری تھی تو شادی کیوں کی مجھ سے۔ دیکھو جی! میں یہ برداشت نہیں کر سکتی کہ تم میرے معاملے میں دخل دو.... سمجھے۔"

میاں بیوی کے درمیان نفرت کی خلیج وسیع ہونے لگی۔ اکثر جھگڑے ہوتے۔

"ایمانداری۔ ایمانداری۔ ایمانداری —— میں پوچھتی ہوں کیا دُنیا میں ایمانداری کا

ٹھیکہ ایک تمہی نے لے رکھا ہے۔ وہ دیکھو ہربھجن سنگھ جو کل فارسٹر تھا آج ایک بنگلے کا مالک ہے۔ تمہارا دوست اصغر جو تمہارے ساتھ ہی لگا تھا۔ اُس کے دو مکان یرزلہ میں ہیں ایک سیبوں کا باغ ہے۔ کار رکھی ہے۔ بیوی گہنوں سے لدی ہے۔ تم سے تو وہ گلا ہی اچھا ہے جو ایک معمولی گارڈ ہوتے ہوئے بھی ایک حویلی اور دو ٹھیکیوں کا مالک ہے۔ اور ایک تم ہو۔ ابھی تک اپنے دو کمرے بھی نہ بنوا پائے۔ آخر کیا دیا تمہاری اِس ایمانداری نے۔ اُلٹا مجھی کو کوستے رہتے ہو۔ دیکھو جی! یہ یُگ 'ستیہ یُگ' نہیں ہے۔ بیسوی صدی ہے۔ زمانے کے ساتھ ساتھ چلو۔ جو سبھی کر رہے ہیں تم بھی کرو۔

”یہ مجھ سے ہرگز نہیں ہو سکتا۔ اگر میرے ساتھ رہنا ہے تو روکھی سوکھی کھا کر گزارا کرو۔ میں رشوت ہرگز نہیں لے سکتا۔“

—— پریتم سنگھ کو کٹھوعہ رینج میں تبدیل کیا گیا ہے۔ یہاں کا ڈویژنل فارسٹ افسر کلونت سنگھ ہے۔ مظفر آباد کا رہنے والا۔ اُس کا کلاس فیلو۔ دونوں ملے۔ دوستی بڑھی ایک دوسرے کے ہاں آنا جانا شروع ہوا —— کلونت سنگھ ضرورت سے زیادہ پریتم کے گھر آنے جانے لگا ہے۔ اکثر امرجیت کلونت سنگھ کے ساتھ فلمیں دیکھتی ہے۔ امرجیت اب کافی خوش ہے —— پریتم رینج کے جس کمپارٹمنٹ میں بھی گیا وہاں اُسے گول مال ہی دکھائی دیا۔ وہ قومی آمدنی کے لٹنے پر تلملا اٹھا۔ اُس نے ایک مفصل رپورٹ چیف کنزرویٹر کو لکھ بھیجی ہے۔

—— امرجیت اور کلونت —— بدبو پھیلتی جا رہی ہے —— پریتم نے اپنی آنکھوں پہ بھروسہ کر لیا ہے۔

”کلونت! مجھے تم سے یہ اُمید نہ تھی۔ تم اتنے کمینے نکلو گے۔ میری ہی پیٹھ میں چھرا گھونپ دیا۔ کیا یہی دوستی ہے۔ اِسی کا دم بھرتے تھے۔“

"نہیں کچھ نہ کہو۔ میں خود تمہارے ساتھ رہنا نہیں چاہتی۔"

—— پریتم سنگھ اکیلا ہے —— اس کی بھیجی ہوئی رپورٹ خود اس کے لئے زہر ثابت ہو رہی ہے۔ تمام کاغذی ثبوت غائب ہیں۔ تمام شہادتیں اس کے خلاف جا رہی ہیں۔ اس کی کوئی نہیں سنتا۔ کلونت اسے پھانسنے میں پیش پیش ہے —— پریتم کی تنخواہ بند ہو چکی ہے۔ اس کے پاس ایک پیسہ بھی نہیں۔ وہ کئی دن سے بھوکا ہے۔ لیکن کسی کے آگے ہاتھ پھیلانے یہ اس کی غیرت گوارہ نہیں کر سکتی۔

—— وہ ایمانداری کا پھل کھا رہا ہے۔ وہ پہروں گورو نانک کی تصویر کو گھورتا رہتا اور سوچتا۔

"کیا ایمانداری کا انجام یہی ہوتا ہے؟"

—— آج اس کے کیس کا فیصلہ سنا دیا گیا ہے۔ اسے قومی سرمائے کو خورد برد کرنے، رشوت لینے اور سرکاری کام میں کوتاہی برتنے کے الزام میں نوکری سے ڈسمس کر دیا گیا ہے ——

—— کتاب بند ہو چکی ہے۔

پریتم سنگھ اپنی چارپائی سے اٹھا۔ وہ کمرے کی اداسی کو دور کرنے کی کوشش کرنے لگا۔ بکھری ہوئی چیزیں قرینے سے سجانے لگا۔ اس نے گورو نانک کی تصویر کو صاف کیا۔ اپنی ماں کی فوٹو سے دھول جھاڑی۔ وہ کلونت سنگھ کی تصویر کے قریب پہنچ کر مسکرا دیا۔ اس کی مسکراہٹ میں عجیب طرح کی سنجیدگی تھی۔ پھر اس کی نگاہیں امرجیت کی تصویر پر جا اٹکیں۔ اس نے بڑھ کر میز سے تصویر اٹھائی اور کلونت کی تصویر کے بالکل ساتھ لٹکا دی۔ پہلو بہ پہلو۔ پھر دونوں تصویریں صاف کر کے وہ مسکراتا ہوا کمرے سے باہر چلا آیا۔ دور کسی گرد و غبار میں گم ہونے کے لئے ..........

# سیاست

---

یووالوک پرچار سمتی کی طرف سے دیش بچاؤ ہفتہ منایا جا رہا تھا۔ نئی نسل کے مایوس اور زندگی سے ٹوٹے ہوئے نوجوان روز تقریریں کرتے۔ "ملک خدا کا قبضہ دیرے گیرے نتھو خیروں کا۔ اعلان کیا جاتا ہے کہ اس دیش میں چور اچکے چوہدری بن بیٹھے ہیں۔ یہاں سچ کی فصل اگانا اور محنت کی کمائی کھانا حرام ہے۔ یہاں گن تنتر، پرجا تنتر اور سوتنتر سب دل بہلانے کے منتر ہیں۔ یہاں پرجاتنتری مریادا ڈھینگ ہوتی رہے گی۔ کیونکہ عوام آزادی کی بھنگ پی کر سوئے ہوئے ہیں۔ اس آزادی کے نشے میں مست ہیں، جس کی دین ..... بیروزگاری، فرقہ پرستی، علاقہ پرستی، بدامنی، رشوت، تسکری، بے ایمانی اور مہنگائی ہے......"

—— دیش بچاؤ ہفتے کے کارن سکولوں، کالجوں اور یونیورسٹی میں حاضری معمولی تھی۔ مگر شریف اور اعلیٰ گھرانوں کے ودیارتھی ..... اپنی اپنی کلاسوں میں جاتے تھے۔ اور انہیں اس طرح کے ڈھونگ رچانے والوں کے ساتھ کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ وہ اپنا زیادہ سے زیادہ وقت

پڑھائی میں لگانا چاہتے تھے .... تاکہ تعلیم مکمل کرنے کے بعد اچھی اچھی نوکریاں حاصل کی جا سکیں۔ بیوپار اور سیاسی کاروبار میں سرگرمی سے شامل ہو کر دیش کی بہتر طور پر سیوا کی جا سکے۔ کلاسوں میں جانے والے طلبا میں مشہور جنتا سیوک "اودھ کسان شوگر ملز" کے مالک گنڈامل شاستری کا اکلوتا بیٹا لکھشمن بھی تھا جو کبھی کبھی کالج چوک کے پاس دھرنا دیتے ہوئے اپنے ساتھی طلبا کا تماشہ دیکھنے کے لئے کچھ پل کھڑا ہو جاتا۔ وہ کبھی کبھی وہ یار بھی۔ لیڈر رام کو تقریر کرتے ہوئے بھی دیکھتا۔

"دوستو! یہاں آزادی کے مجاہدوں، اُن کے بہن بھائیوں، بیٹے، بیٹیوں، دامادوں اور دیگر رشتہ داروں نے .... آزادی دلانے کی قیمت پوری طرح وصول کر لی ہے۔ اِن سوتنتر سیلانیوں کے کالے کارناموں کی پستک جنتا نے پڑھ لی ہے۔ اب یہ قوم دشمن لیڈر زیادہ دیر تک اپنے گناہوں کی گٹھڑی لئے نہیں گھوم سکتے۔ اب اِن مجاہدوں اور قومی رہنماؤں کے سیاسی اور سماجی بینکوں میں لوگوں کو بیوقوف بنانے والے نعروں کا سرمایہ ختم ہو چکا ہے اور بینک دیوالیے ہو گئے ہیں ——"

رام اور لکھشمن دو گہرے دوست ہیں لیکن خیالات نہیں ملتے۔ نظریاتی اختلاف کے باوجود بھی اِن کی دوستی مثالی تھی۔ لکھشمن، رام کو سمجھاتا کہ وہ یہ کھیل چھوڑ دے۔ جذباتی تقریروں سے کچھ نہیں مل سکتا۔ وہ اپنی پڑھائی کی طرف دھیان دے، کیونکہ روشن دل و دماغ سے ہی صحت مند سوتنترتا مل سکتی ہے۔ تعلیم ہی سماج میں پھیلی ہوئی ہر بیماری کا علاج ہے —— لیکن رام اُس کی فضول سی نصیحتوں کو ماننے کے لئے تیار نہ تھا۔ وہ کہتا —— "دیکھنا لکھشمن! ہم یہ نظام بدل کر دم لیں گے"۔ پھر .... دھرنوں نے جلوسوں کی شکل اختیار کر لی۔ جلوس شہر کے بازاروں سے گزرنے لگے۔ اندولن پھیلنے لگا۔ جلوس وزیروں کی کوٹھیوں کی طرف بڑھنے لگے۔ مظاہرین کو پولیس روکنے لگی۔ ٹکراؤ ہونے لگا۔ تشدد بھڑکنے لگا .... اور آخر گولی بھی چل گئی۔ ایک طالب علم مر گیا اور کچھ طلبا زخمی ہو گئے۔ جنتا "دیش بچاؤ ہفتہ" کا نوٹس لینے لگی۔ جلوسوں میں گنتی بڑھنے لگی۔ تقاریر میں زیادہ گرمی آ گئی۔ لفظوں کے جادوگر رام کا ایک ایک لفظ لوگوں کے دلوں کو گرما رہا تھا۔

"بہنو اور بھائیو! یہ قومی لیڈر اور ان کے چیلے چانٹے سب خون چوسنے والی جونکیں ہیں۔ یہ لوگ عادی مجرم ہیں۔ اِن کی دیش سیوا کی بھاؤنا کے ارتھ لوٹ مچانا ہے۔ یہاں بھارتیہ کرن، اسلامی کلچر، ہندو راشٹر اور اسلامی پرچم کا مطلب فرقہ دارانہ فسادات کرانا ہوتا ہے۔ یہ لوگ ابھی بھی دیش واسیوں کو مندر، مسجد، گرجے اور گوردوارے کی

حدود سے باہر نہیں جھانکنے دیتے۔ فرقہ دارانہ فسادوں کے لئے یہاں..... مذہب ہمیشہ خطرے میں رہتا ہے۔ یہ لیڈر اور قوم کے غمخوار راج سنگھاسن پر قبضہ کرنے اور اقتدار کی کرسیوں پر بیٹھنے کے لئے.... کروڑوں روپے خرچ کر دیتے ہیں۔ بھیڑ بکریوں کی طرح انسان خرید کر جلسے کراتے ہیں اور اپنی شہرت کا ڈھول پٹواتے ہیں۔ یہ گندی نسل کے کیڑے، دن بہ دن گندگی پھیلا رہے ہیں۔ اِن کے آدرشوں کے نمونے اُن کے بیٹے اور داماد ہیں۔ جنھوں نے اندھیر نگری مچائی ہوئی ہے۔ یہ بڑے بڑے سمگلر، چرس اور شراب کے بیوپاری، سٹے باز اور جواری، عورت کے گوشت کو نوچنے والی گدھیں، اُن کے ساتھ ننگی تصویریں کھچوانے والے عیاش، ملک کے راز دشمن کو بیچنے والے قوم پرست..... سب دیش کی عزت کے لُٹیرے ہیں ۔۔۔ بھائیو! خدا کا واسطہ ہے اِن کافروں کے قریب بھی نہ آؤ۔ اِن کے آدرشوں اور اصولوں کا سایہ بھی اپنے بچوں پر نہ پڑنے دو۔ ورنہ ہر گھر میں کافر پیدا ہوں گے اور کافر ملک کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیں گے، کیونکہ کافر وہ ہے جو بھگوان کو نہ مانے، خدا کو نہ مانے اور اپنی خدائی چلائے۔ جو انسانیت کا قتل کرے۔ سا تھیو! یہ کافر منگھشتا کا قتل کر رہے ہیں۔ انھوں نے اپنی خدائی چلائی ہوئی ہے۔ اِن فرعونوں کی خدائی کو مٹا کر رکھ دو۔ اِن کا تختہ اُلٹ دو۔ اِن کی کوٹھیوں کو جلا ڈالو۔" انقلاب زندہ باد... انقلاب زندہ باد.... رام بابو زندہ باد....." عوامی سمندر میں طوفان آگیا۔ مزدور، دہقان، کھیت مزدور، بے روزگار، بے گھر اور بے زمین لوگ، بے اصولی اور عوام دشمن سرکار کو ختم کرنے کے لئے سڑکوں پر نکل آئے۔ رام کی لگن، ہمت اور خیالات سے آخر لکھمشن بھی متاثر ہوا۔ اُس نے اپنا راستہ بدل لیا اور رام کو اپنا نیتا مان کر اندولن میں شامل ہو گیا... اور وہ بھی تقریریں کرنے لگا۔

"جو سرکار عوام کو روٹی، کپڑا اور مکان نہیں دے سکتی۔ اُس کا اقتدار میں رہنا برداشت نہیں کیا جا سکتا۔ دوستو! میں ایک سیٹھ کا بیٹا ہوں۔ اُس سیٹھ کا، جس نے جنتا کا لہو چوس کر لاکھوں روپے کمائے ہیں۔ جس کی ایک شوگر مِل ہے۔ آسمان سے باتیں کرتی ہوئی حویلی ہے، جو مندر، مسجد اور دیگر سماجی بھلائی کے کاموں کے لئے اگر ایک ہزار چندہ دیتا ہے۔ تو سہ گنا وصول کرتا ہے، پھر بھی وہ جنتا کا سیوک کہلاتا ہے۔ اُس نے یہ سب میرے لئے بنایا ہے، لیکن مجھے کسی چیز کی ضرورت نہیں کیونکہ میرے دیش واسی بھوکے ننگے ہیں۔ میں دھرتی ماں کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ

میں بھی تب تک بھوکا ننگا ہی رہوں گا جب تک ملک کے عوام کو روٹی، کپڑا اور مکان نہیں مل جاتا۔ اس لئے بھائیو! آگے بڑھو ... اور مسمار کر دو عوام کی کمائی کی بنی ہوئی یہ حویلیاں۔ جلا دو یہ غریبوں کا خون چوسنے والی سرمایہ دار فیکٹریاں" ـــ جلوس، مظاہرے، نعرے ..... "عوام دشمن سرکار نہیں چلے گی۔ سرمایہ داری مردہ باد۔ نادر شاہی مردہ باد" ـــ دفتروں، فیکٹریوں اور کارخانوں میں ہڑتال۔ پتھروں کی بارش، لاٹھی چارج، آنسو گیس، گولیاں، کئی انسانی جانوں کا نقصان۔ سینکڑوں زخمی۔ توڑ پھوڑ، آگ ہی آگ ـــ جوشیلا لکھشمن ..... بڑھ چڑھ کر حصہ لے رہا تھا۔ پولیس کی مدد کے لئے فوج بلائی گئی۔ سرکار نے اندولن کاریوں کے ساتھ بات چیت کرنے کا یقین دلایا۔ ودیارتھی لیڈر رام کچھ شرطوں پر حکومت کے ساتھ گفتگو کرنے کے لئے تیار ہو گیا۔ اس نے ایک عوامی جلسہ بلایا۔ جلسے سے لکھشمن اور دوسرے ودیارتھی لیڈروں نے خطاب کیا اور حکومت کے ساتھ بات چیت کرنے کی سخت مخالفت کی ـــ پر شبدوں سے کھیلنے والے رام بابو نے اپنی تقریر میں عوام کو سمجھایا۔

"ہمیں بات چیت کرنے میں کوئی اعتراض نہیں ہونا چاہئے۔ لیکن میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ ہم اپنے اصول اور اپنا ضمیر نہیں بیچیں گے۔ ہم بنیادی مانگوں پر کوئی سمجھوتہ نہیں کریں گے۔ دوستو! ہم چاند نہیں مانگتے، ہم تو صرف وہ حقوق مانگتے ہیں جو دیش کے آئین نے ہمیں دیئے ہیں۔ اگر سرکار نے ہماری مانگیں تسلیم نہیں کیں تو ہم اپنی پُر امن تحریک جاری رکھیں گے۔" ـــ جنتا نے زور دار تالیاں بجائیں اور رام بابو کے حق میں نعرے لگائے ـــ بات چیت کے دوران اندولن روک دیا گیا۔ ماحول کو خوشگوار بنانے کے لئے حکومت نے گرفتار کئے گئے طلباء، مزدوروں اور ملازموں کو رہا کر دیا ـــ گفتگو لمبی ہوتی گئی۔ ـــ ہر روز ریڈیو، ٹیلی ویژن اور اخباروں میں خبریں آنے لگیں ـــ "بات چیت دوستانہ ماحول میں ہو رہی ہے۔ دونوں دھڑے ایک دوسرے کے نظریے کو سمجھنے لگے ہیں۔

دو ریاد تھی نیتا رام بابو بات چیت سے پوری طرح مطمئین ـــ سرکار نے عوام کی جائیز مانگوں کی جانچ کے لئے ایک کمیشن مقرر کر دیا ہے ـــ حکومت نے مظاہروں میں مرنے والوں کے لواحقین کو دس دس ہزار روپے دینے کا فیصلہ کیا ہے۔ تحریک میں جن لوگوں کی جائیداد کو نقصان پہونچا ہے سرکار کی طرف سے اُن کو معاوضہ دیا جائے گا۔" بات چیت کے نہ جانے کتنے دور ہوئے۔ اندولن کاریوں کے جذبات ٹھنڈے ہو گئے۔ تحریک مردہ ہو گئی..... اور ایک دن یہ خبر آئی کہ سرکار نے طلبا کو بھی حکومت میں نمائیندگی دینے کا فیصلہ کیا ہے ـــ پھر کچھ دنوں کے بعد رام بابو کو اپیر ہاؤس کا ممبر بنا کر وزیر بے محکمہ بنا دیا گیا ـــ نوجوان نسل "طلبا" مزدور اور ملازمین بہت خوش تھے لیکن ایکششمن..... جس نے گندی سرکار کو بدلنے کے لئے تحریک میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا تھا، جس نے رام بابو کو اپنا نیتا تسلیم کیا تھا، جس نے اپنے ماں باپ سے بغاوت کی تھی، جس نے اپنی تعلیم کا ایک قیمتی سال ضائع کر دیا تھا، ہاں! وہ ایکششمن..... ذہنی انتشار میں مبتلا..... بے چین ہواؤں میں گم ہو گیا۔ کسی نے اُس کے وجود کو تلاش نہیں کیا ـــ

